يا إلهي افتح ابواب ... عنه [illegible] اشتغال الجاهلية ديوان العرفان بفهم نفيس كتابه ومعانيه [illegible]

قد طبع بحمد الله تعالى وحسن توفيقه

الشرح الجديد الكافل لحل المغلقات المعاني

# التعليقات على المعلقات السبع

١٣٢٦ھ ١٩٠٨ء

شارح

للفاضل الاديب والاديب الاريب مولانا

ذو الفقار علي ديوبندي رحمه الله تعالى

[illegible] باهتمام [illegible] عبد الصمد في المطبعة المجتبائية الكائنة في دهلي [illegible]

# بسم الله الرحمن الرحيم

حمداً لمن خلق السبع المعلقات وزينها بالكواكب الزاهرات۔ والنجوم الباهرات وصلوٰة على سيدنا ومولانا محمد صاحب الآيات البينات۔ المؤيد بالبراهين المعجزات وعلى آله واصحابه الذين هم مفاتيح المغلقات۔ ومصابيح الظلمات لهداية جميع الكائنات وسلم تسليما۔ اما بعد فقد سالني الاخ المكرم حسن الاخلاق والشيم۔ نسيج وحده۔ وفريد عهده **المولوی عبد الاحد** سلمه الله ربه المدير للمطبعة العامرة **المجتبائية** الدهلوية۔ ان اشرح القصائد السبع المعلقات على نهج شرحي للحماسة والمتنبي بلسان الهند فقلت له يا هذا ان المامور به امر مبتذل۔ فاعفني عن هذا العمل۔ فان شروح القصائد في الهندية غير قليل۔ اذ ادباء العصر قد شرحوه بين مختصر وطويل۔ واما شرح الكتابين في الهندي فانا ابو عذرتهما۔ وابن بجدتهما۔ فلما لم يسمع مقالي۔ وضاق علي مجالي كتبت عليها بلسان الاضطراب۔ شرحاً متوسطاً بين الايجاز والاطناب۔ وسيعلم الناظر فيه انه في الحقيقة شرحان شرح في العربي وشرح في الهندي والله تعالى اسئل ان ينفع به الطلاب۔ ويرزقني في الدنيا ذكرا جميلا وفي الآخرة زلفى وحسن مآب۔ وسميته **بالتعليقات على سبع المعلقات**۔ واعتمدت غالباً في حل اللغات۔ وتحقيق المحاورات۔ على شرح الامام العلامة ابي عبد الله الحسين بن احمد الحنفي الزوزني۔ وملخصه الاديب الاريب المولوی عبد الرحيم الصفي پوري رحمهما الله تعالى۔

**فائدة** ومما حرضني على شرح اشعار الجاهلية ما روى صاحب الكشاف والبيضاوي في تفسير سورة النحل عن امير المؤمنين سيدنا عمر بن الخطاب رضي الله تعالى عنه انه قال وهو على المنبر وقرء قوله تعالى او ياخذهم على تخوف ما تقولون فيها۔ اي في معنى كلمة التخوف فسكتوا فقام شيخ من هذيل وقال هذه لغتنا۔ التخوف التنقص فقال هل تعرف العرب ذلك في اشعارهم قال نعم قال شاعرنا ابو كبير يصف ناقته ؎ تخوّف الرحل منها تامكاً قرداً ؞ كما تخوف عود النبعة السفن ؞ فقال عمر رضي الله عنه عليكم بديوانكم لا تضلّوا ؞ قالوا وما ديواننا ؞ قال شعر الجاهلية فان فيه تفسير كتابكم ومعاني كلامكم انتهى۔ ومعنى الشعر على ما قال الشراح۔ التامك بالفوقانية السنام المرتفع۔ والقرد كالكتف المتلبد المتراكم يقال صوف قرد وسحاب قرد۔ والعو

الحقب والنبقة بتقدیم النون علی الموحدۃ فالمھملۃ شجرۃ یتخذ منہا القسی۔ والسفن محرکۃ المبرد ای السوہان **ترجمہ** شاعر اپنے ناقہ کے کثرت اسفار کی تعریف کرتا ہے کہ پالان نے اس ناقہ کے بلند کوہان کو جسپر تو تو و بکثرت بال تھے ایسا گھٹا دیا اور کھا لیا جیسا چوب درخت نبعہ کو جسوقت اسکی کمان بناتے ہین سوہان گھٹا دیتا ہے ۔

## المعلقۃ الاولی

من المعلقات السبع لامرء القیس بن حجر بن عمرو الکندی وکان زمنہ قبل زمن النبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم زہاء اربعین سنۃ وسمی الملک الضلیل کسکیت لضلالہ فی حب النساء وشغفہ بہن۔ وکان یعشق عنیزۃ ابنۃ عمہ شرحبیل ویذکرہا فی ہذہ القصیدۃ وہی من البحر الطویل وہو فی الاصل مبنی من ثمانیۃ اجزاء علی ہذہ الصورۃ

فعولن مفاعیلن فعولن مفاعیلن۔ فعولن مفاعیلن فعولن مفاعیلن۔ وتقطیع البیت۔ قفانب فعولن۔ ک من ذکری مفاعیلن۔ حبیب فعولن۔ ومنزلی مفاعلن۔ بسقطل فعولن۔ لوی بین الد مفاعیلن۔ دخول فعول۔ فحومل مفاعلن

وعدۃ ابیاتہا احد وثمانون بیتا ۔

اصل حال ان قصائد کا یہ ہے کہ ایام جاہلیت مین ہر برس شعراء عرب مکہ معظمہ مین جمع ہوتے تھے اور اپنے اشعار قریش کے روبرو پڑھتے تھے پس اگر وہ اشعار انکو پسند آتے تھے تو وہ شاعر کے لیے مایۂ فخر ہوتے تھے اور جو انکو ناپسند ہوئے تو پھر انکو کوئی نہین پوچھتا تھا۔ ابن کلبی نے کہا ہے کہ ان قصائد مین جو پسند ہوئے اول قصیدہ امرء القیس کا تھا جو موسم حج مین گذرنگا طلائی ایک رکن ارکان کعبہ سے لٹکایا گیا تاکہ لوگ اسکو پڑھین اور شاعر کی داد دین۔ بعد اسکے اور شاعرون نے اپنے لاجواب قصیدے ارکان مذکورہ سے لٹکائے جو کل سات ہین اسی لیے انکو سبعہ معلقہ کہتے ہین۔ اور عرب ایام جاہلیۃ واسلام مین انکو اپنا فخر سمجھتے تھے اور امر واقعی یہ ہے کہ باوجودیکہ قصائد مذکورہ کو تصنیف ہوئے تیرہ سو برس سے زیادہ بلکہ چودہ سو برس کے قریب گذر چکے ہین مگر ابتک انکی فصاحت کا سدا بہار باغ ویسا ہی شگفتہ وشاداب اور انکی بلاغت کا آفتاب عین نصف النہار پر ویسا ہی درخشان وباآب وتاب ہے۔ انکی قدرتی صحرائی تشبیہات اور انکے نئے بے تکلف سادہ وپرکار خیالات باوجود اس قدر مدت دراز کے مانوس وحیرت انگیز اور انکی تلاش مضامین دلنشین ودلربا تشبیہات باوجود ہمہ تقلب روزگار وگردش لیل ونہار تعجب خیز ہین۔ چونکہ یہ لوگ بدوی اہل وبر یعنے خیمہ باش ہوتے ہین اور انکا غالب گذارہ صرف مویشی کے دودھ اور اونٹ کے اور شکار کے گوشت پر ہوتا ہے لہذا انکا بڑا سرمایہ شتر اور بھیڑ بکری تھا۔ پس جہان پانی اور گھاس انکو ملتا تھا وہان ہی ڈیرے ڈالدیتے تھے اور وہان ہی مختلف اقوام گرد و پیش کے فراہم ہوجاتے تھے۔ اور ان ایام قیام مین بمقتضائے حرارت ملک وطبائع باہم عشق جمجاتے اور تعلقات محبت پیدا ہوجاتے تھے۔ اور جب وہان پانی وگھاس تمام ہوجاتے تھے تو بطور خانہ بدوشون کے کوئی ادھر اور کوئی ادھر متفرق ہوجاتے تھے۔ پھر جب اس سیر وسیاحت مین ان مقامات پر جہان عشقبازیان کی تھین گذر ہوتا تھا تو باقیماندہ نشانہائے منازل محبوب کو دیکھکر اور لذات اوقات وصال

مہ جبینان پری تمثال کو یاد کرکے اور بقیہ کھنڈرات و احجار دیار یار کو خطاب کرکے ایسے عاشقانہ اشعار پرسوز و گداز پڑھتے کہ پتھر کو پانی بنا دیتے۔ مگر ان امور کے سمجھنے کو مناسبت فن شعر و سخن و دل درد مند شرط ہے ورنہ وہی مثل ہے کہ اندھے کے آگے روئے اپنے ہی دیدے کھوئے۔ انصاف یہ ہے کہ شاعری میراث عرب ہے اور موزونیت اور لطافت طبع انہیں کا حصہ ہے اس زور کا کیا ٹھکانا ہے کہ بوقت در پیشی کسی اہم معاملہ کے فی البدیہہ طولانی قصیدہ پڑھ دینا انکو ایک سرسری بات ہے چنانچہ ساتوان قصیدہ حارث بکری کا بوقت تکرار بنی بکر و بنی تغلب عمرو بن ہند کے روبرو فی البدیہہ کہا گیا ہے اور ایسا ہی پانچوان قصیدہ عمرو بن کلثوم کا بطور ارتجال پڑھا گیا ہے مین باواز بلند کہتا ہون کہ شعراے فارس کا سبعہ ہیں اور شعراے اردو ریزہ چین خوان فارس پس شعراے عرب استاد مسلّم اور اس فن کے آدم ابو العالم ہیں اور جیسی یہ جامع المفاخر قوم فصاحت و بلاغت مین بے مثل ہے ایسی ہی سخاوت و شجاعت مین بے مانند ہے وقلت فیہم

نفسی الفداء لاعراب اذا نطقوا ۔ تکلموا بکلام فیصل حالی

اهل الحجاز هم اهل الحجی ولهم ۔ مجد اصیل وفضل بارع عالی

من کل شهم همام سید سند ۔ قرم ابیّ ومنطیق و مقوال

حلو الشمائل طراً فی مجالسه ۔ مرّ المذاق اذا ان الحرب قتّال

مبارکِ الوجه میمون النقیبة محمود السریرة معطاء ومفضال

اذا انتدوا فهم اهل السخاء وان ۔ دعوا الی الحرب غالوا کل مغتال

یا سادتی ما لکم جرتم علی دنف ۔ صبٍّ کئیبٍ سقیم الحال والبال

لا ترحمون علی المضنی لحبکم ۔ فلم یزل هو فی همٍّ وبلبال

اذا تألق برق من جنابکم ۔ تجری عیونی علیکم مثل هطّال

او هبّت الریح من تلقاء ارضکم ۔ امیل وجدا کغصن البان میّال

عهدی بکم حافظی حق الهوی ابداً ۔ فما لکم تنقضون العهد او حالی

عشتم لحبّای بالعیش الرغید وان ۔ نسیتمونی فعنکم لست بالسالی

ثم السلام علی خیر الخلائق مفتاح الحقائق والاصحاب والآل

# الآن اشرع فی المقصود
# مستفیضا من واهب الخیر والجود

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | |
|---|---|
| قِفَا نَبْكِ مِنْ ذِكْرٰى حَبِيْبٍ وَّمَنْزِلِ | بِسِقْطِ اللِّوٰى بَيْنَ الدَّخُوْلِ فَحَوْمَلِ |

سقط الرمل حیث انقطع معظمہ یعنی تمامی ریگ تودہ۔ واللوی کالی امنقطع الرمل اومعوجہ۔ والدخول وحومل موضعان۔ وقولہ قفا خاطب صاحبیہ علی عادتہم کخلیلی وصاحبی لان الرفقۃ ادنی ماتکون ثلثۃ۔ اولان الرجل یکون ادنی اعوانہ اثنین راعی ابلہ وراعی غنمہ۔ وقیل اراد قفن علی جہۃ التاکید فقلب النون الفافی حال الوصل قیاسا علی حال الوقف **ترجمہ** اے میرے دونو دوستو۔ ٹھہر جاؤ اے میرے یار ضرور ٹھیر کہ بیاد حبیب اور اُسکی فرودگاہ کے جو ریت کے ٹیلے کی انتہا پر درمیان مواضع دخول وحومل کے واقع ہے ہم سب ملکر رو دین شاعر اپنے رفقا سے درخواست کرتا ہی کہ ذرا ٹھیرو کہ بیاد حبیب اور اُسکی منزل کے مین رو دون اور تم گریہ وزاری مین میرے مددگار ومعین ہو۔ اور یہ ظاہر ہے کہ روتے کو دیکھکر رونا زیادہ آتا ہے اور اس سے غمگین کا دل ہلکا ہو جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَتُوْضِحَ فَالْمِقْرَاةِ لَمْ يَعْفُ رَسْمُهَا | لِمَا نَسَجَتْهَا مِنْ جَنُوْبٍ وَّشَمْاَلِ |

توضح والمقراط موضعان۔ وسقط اللوی بین ہذہ المواضع الاربعۃ المذکورۃ۔ وصل الکلام الی حومل والی توضح والی مقراط فحذف العاطف تخفیفا او المقصود تعداد الامکنۃ وفیہ الحذف واجب والرسم ما لصق بالارض من آثار الدار۔ ونسج الریحین اختلافہما علیہا وستر احدہما ایاہا بالتراب وکشف الاخری التراب عنہا۔ والضمیران فی رسمہا ونسجتہا للمواضع المسطورۃ او للمنزل بتاویل الدار۔ وشمال کجوہر لغۃ فی شمال **ترجمہ** وہ فرودگاہ جیسے مابین مواضع دخول وحومل ہی ایسے ہی درمیان مقامات توضح اور مقراط کے ہی یعنی وہ چارون مواضع مذکور کے بیچمین ہے۔ اور یہ مواضع یا منزل محبوب گو اب ویران ہین مگر اُنکے نشان ابتلک بسبب آمد ورفت وا دہیڑین بادہاے جنوبی وشمالی کے محو ونا پدید نہین ہوئے جب ایک ہوا ریت ومٹی ڈالکر اُنکو ناپدید کردیتی ہی تو دوسری ہوا اُسکی مخالف سمت سے آنکر وہ مٹی دور کردیتی ہی اور اُنکے آثار نمایان ہوجاتے ہین

| | |
|---|---|
| تَرٰى بَعَرَ الْاٰرَامِ فِيْ عَرَصَاتِهَا | وَقِيْعَانِهَا كَاَنَّهٗ حَبُّ فُلْفُلِ |

البعر بحرک الروث۔ والریم الظبی الخالص البیاض جمعہ آرام علی القلب وارائم علی القیاس۔ والعرصۃ کل بقعۃ واسعۃ من الدار لیس فیہا بناء جمعہا عرصات۔ والقاع ارض سہلۃ مطمئنۃ یجمع علی قیعان **ترجمہ** تو انہین بالفعل آہوان سفید

کی مینگنیان اُسکے صحنون اور نشیبون مین ایسی دیکھتا ہی کہ گویا وہ گول مرچ کے دانے ہین - یعنی اب وہ منزل ویران اور اُس مین آہو رہتے ہین -

| | |
|---|---|
| كَأَنِّي غَدَاةَ الْبَيْنِ يَوْمَ تَحَمَّلُوا | لَدَى سَمُرَاتِ الْحَيِّ نَاقِفُ حَنْظَلِ |

التحمل الارتحال - والسمرۃ شجرۃ ذات شوک - والنقف کسر الحنظل واخراج حبہ **ترجمہ** بوقت صبح کوچ جب وہ لوگ جنھین میرا محبوب تھا چل پڑے میر السبب کثرت گریہ قوم کے ببول کے درختون کے پاس یہ حال تھا جیسا حنظل کے توڑنیوالیکا ہوتا ہے کہ اُسکے بے اختیار آنسو جاری ہوجاتے ہین جیسے پیاز کترنے والے کا حال ہوتا ہے -

| | |
|---|---|
| وُقُوفًا بِهَا صَحْبِي عَلَيَّ مَطِيَّهُمْ | يَقُولُونَ لَا تَهْلِكْ أَسًى وَتَجَمَّلِ |

وقوفا حال من شک جمع واقف کالشہود والرکوع فی جمع شاہد وراکع - والصحب جمع صاحب والمطی جمع مطیۃ المراکب وسمیت مطیۃ لانہ یرکب مطاہا ای ظہرہا **ترجمہ** ہم ایسے حال مین رو رہے ہین کہ یاران غمگسار کی سواریان میرے سر پر یا میرے لیے رکی ہوئی ٹھیری ہین اور وہ مجکو سمجھا رہے ہین کہ تو بصدمہ غم ہلاک نہو اور صبر جمیل اختیار کر -

| | |
|---|---|
| وَإِنَّ شِفَائِي عَبْرَةٌ مُهْرَاقَةٌ | فَهَلْ عِنْدَ رَسْمٍ دَارِسٍ مِنْ مُعَوَّلِ |

المہراق والمراق المصبوب - وقد اعول الرجل وعول اذا بکی رافعا صوتہ - والمعول المبکی والمعتمد والمفزع - والعبرۃ الدمعۃ **ترجمہ** اور مین کیونکر نہ رؤون اور ناصحون کا کہا مانون حالانکہ میری شفا اشک ریختہ ہی کہ اُسکے ذریعہ سے جی خالی یا ہلکا ہوجاتا ہے - پھر ہوش مین آکر اور سنبھل کر کہتا ہی کہ کیا اُنکا نشان کہنہ منزل دوست کے پاس کوئی موقع گریہ ہی یا وہان کوئی فریاد رس ہے کہ میری فریاد و فغان سنکر حبیب کو میرے پاس لے آوے یعنے یہ دونون امر نہین ہین پس گریہ بے سود ہے ناچار بجز صبر کچھ چارہ نہین ہے -

| | |
|---|---|
| كَدَأْبِكَ مِنْ أُمِّ الْحُوَيْرِثِ قَبْلَهَا | وَجَارَتِهَا أُمِّ الرَّبَابِ بِمَأْسَلِ |

الدأب العادۃ - والماسل بکسر السین اسم ماء وبفتحہا وہو المروی اسم جبل **ترجمہ** اپنے نفس کو خطاب کرکے کہتا ہی کہ تیری عادت اس محبوبہ کے عشق مین ایسی ہی ہی جیسی اس سے پہلے ام الحویرث اور اُسکی پڑوسن ام رباب کے عشق مین بمقام کوہ ماسل تھی یعنی جیسے سابق تونے ہر دو مسماۃ مذکورہ کی محبت مین مبتلا رہکر طرح طرح کے آلام اُٹھائے اور اُنکے وصل سے محروم رہا ایسا ہی اس محبوبہ کی محبت مین بجز غموم وہموم و محرومی وصل تیرے نصیب مین نہین ہی -

| | |
|---|---|
| إِذَا قَامَتَا تَضَوَّعَ الْمِسْكُ مِنْهُمَا | نَسِيمَ الصَّبَا جَاءَتْ بِرَيَّا الْقَرَنْفُلِ |

ضاع الطیب وتضوع انتشرت رائحتہ - والریا الرائحۃ الطیبۃ **ترجمہ** جبکہ ام حویرث اور ام رباب کھڑی ہوجاتی تھین تو دونون سے خوشبو مشک ایسی مہکنے لگتی تھی جیسے باد صبا قرنفل یعنے لونگ کے تختون مین گذر کر اُسکی عمدہ خوشبو لے آئے - اب اگلے شعر مین اپنا حال جو اُنکے فراق مین گذرا بیان کرتا ہے -

فَفَاضَتْ دُمُوْعُ الْعَيْنِ مِنِّيْ صَبَابَةً ۔۔۔ عَلَى النَّحْرِ حَتّٰى بَلَّ دَمْعِيْ مِحْمَلِيْ

فاضت سالت ۔ والصبابۃ رقۃ الشوق ۔ والمحمل علاقۃ السیف والجمع محامل ۔ والحمائل جمع الحمالۃ **ترجمہ** سوانکے فراق مین میرے اشکہاے چشم بسبب شدت شوق میرے سینہ پر بہنے لگے یہاںتک کہ میری اشک نے میری تلوار کے پرتلے کو تر کردیا

اَلَا رُبَّ يَوْمٍ كَانَ مِنْهُنَّ صَالِحٍ ۔۔۔ وَلَا سِيَّمَا يَوْمٌ بِدَارَةِ جُلْجُلِ

رب للتقلیل وکم للتکثیر ۔ ثم ربما حملت رب علی کم فی التکثیر کما حملت کم علی رب فی التقلیل ۔ والسیّ المثل لیقال ہما سیان ای مثلان ۔ ویجوز فی یوم الرفع علی ان ما موصولۃ بمعنی الذی والتقدیر ولا سیّ الیوم الذی ہو بدارۃ جلجل ۔ والجر علی ان ما زائدۃ والیوم مجرور علی اضافۃ سیّ الیہ فکانہ قال ولا سی یوم ای ولا مثل یوم والنصب بفعل مقدر ای اعنی وقیل نصبہ علی التمیز ولیفید سیما التخصیص ۔ ودارۃ جلجل غدیرۃ **ترجمہ** ای امرء القیس خبردار ہو کہ یہ بیزار ہونا جھینکنا وذکر اندوہ فراق کبتک رہیگا آخر تجکو ایسے عمدہ روز بھی تو نصیب ہوئے ہین جنمین تو وصال زنہاے حسینہ سے حسب دلخواہ متمتع ہوا ہے خصوصا بمقام حوض دارۃ جلجل کے اسکو کیون بھولگیا کیونکہ وہ احسن ایام ومبارک تر زمانہ تھا ۔ قال الرذی فی ذکر رواۃ ایام العرب ان امرء القیس بن حجر بن عمرو الکندی کان یعشق عنیزۃ ابنۃ عمہ شرحبیل وکان لا یحظی بوصالہا فانتظر ظعن الحی وتخلف عن الرجال حتی اذا ظعنت النساء سبقہن الی الغدیر المسمی بدارۃ جلجل واختفی ثمہ اذ علم انہن اذا وردن ہذا الماء اغتسلن فلما وردت العذاری اللواتی کانت عنیزۃ فیہن ونضون ثیابہن وشرعن فی الماء ظہر امرء القیس وجمع ثیابہن وجلس علیہا ثم حلف ان لا یدفع الیہن ثیابہن الا ان یخرجن الیہ عاریات فخاصمنہ زمانا طویلا من النہار فابی الا ابرار قسمہ فخرجت الیہ اوّلہن فرمی بثیابہا الیہا ثم تتابعن حتی بقیت عنیزۃ وقسمت علیہ فقال یا ابنۃ الکرام لا بد لک من ان تفعلی مثل ما فعلن فرآہا مقبلۃ ومدبرۃ فلما لبسن ثیابہن اخذن فی عذلہ وقلن قد جوعتنا واخرتنا عن الحی فقال لہن لو عقرت راحلتی لکن ا کلن قلن نعم فعقر راحلتہ ونحرہا وجمعت الاماء الحطب جعلن یشوین اللحم الی ان شبعن وکانت معہ رکوۃ فیہا خمر فسقاہن منہا فلما ارتحلن قسمن امتعتہ فبقی ہو فقال لعنیزۃ یا ابنۃ الکرام لا بد لک ان تحملنی والحت علیہا صواحبہا ان تحملہ علی مقدم ہودجہا فحملتہ فجعل یدخل راسہ فی الہودج یقبلہا ویشمہا ۔ وہذا الذی یقول ۔

وَيَوْمَ عَقَرْتُ لِلْعَذَارٰى مَطِيَّتِيْ ۔۔۔ فَيَا عَجَبًا مِنْ كُوْرِهَا الْمُتَحَمَّلِ

العذاری جمع عذراء وہی البکر ۔ والکور الرحل باداتہ ۔ والمتحمل المحمول ۔ والالف فی قولہ یا عجبا بدل من یاء المتکلم اصلہ یا عجبی ۔ وبنی یوم علی الفتح لما اضافہ الی المبنی وہو قولہ عقرت **ترجمہ** اور میرے روزگار مین خصوصا وہ روز نہایت اچھا ہے جس روز میں نے زنہاے دوشیزگان کے لیے اپنی اونٹنی کو نیچے کاٹکر ذبح کی اور اے قوم میرے تعجب کو دیکھو اس امر سے کہ ان زنہاے نوجوان نے پالان واسباب میرے شتر کا اپنی سواریون پر لادلیا یعنی یہ بات انسے خلاف امید ظاہر ہوئی خلاصہ یہ ہے کہ شاعر روز دارۃ جلجل اور یوم ذبح شتر کو اپنے تمام ایام عیش پر فضیلت دیتا ہے ۔

فَظَلَّ العَذَارَی یَرْتَمِیْنَ بِلَحْمِهَا ۔۔ وَشَحْمٍ کَهُدَّابِ الدِّمَقْسِ المُفَتَّلِ

الهداب خمل الثوب وكل ما استرسل من الشئ الواحدة هدابة ۔ والدمقس الابريسم او الابيض منه خاصة ۔ والباء فی بلحمها للتعدية ۔
**ترجمہ** سو نہایت نوجوان اُس ناقہ کے گوشت اور اُسکی چربی کو جو مثل جھالر ابریشم سفید تافتہ کے تھی براہِ دل لگی و غایت سرور و کثرت لحم و شحم کے ایک دوسرے پر پھینکنے لگیں جیسے یارانِ بے تکلف مشغل انبہ خوری میں گٹھلی و چھلکا ایک دوسرے پر پھینکتے ہیں ۔

وَیَوْمَ دَخَلْتُ الخِدْرَ خِدْرَ عُنَیْزَةٍ ۔۔ فَقَالَتْ لَکَ الوَیْلَاتُ اِنَّکَ مُرْجِلِی

الخدر الهودج ويستعار للستر ۔ وعنيزة اسم عشيقته وهی ابنة عمه كما مر وقيل هو لقب لها واسمها فاطمة ۔ وخدر عنيزة بدل من الخدر الاول ۔ وصرف عنيزة للضرورة ۔ ولك الويلات دعاء منها له فی معرض الدعاء عليه وهی جمع ويلة بمعنى شدة العذاب ويقال ارجلته انا ای صيرته راجلا **ترجمہ** اور خصوصاً وہ دن احسن الایام تھا یا میں اُسدن کو نہ بھولونگا کہ میں ہودج عنیزہ میں داخل ہوا سو اُسنے کہا کہ تیرا بُرا ہو تو مجکو بیشک پیادہ کریگا کیونکہ میری سواری اسقدر بارِ گراں نہیں اُٹھا سکتی اور خوف ہے کہ اُسکی کمر لگ جاوے اور مجکو پیادہ چلنا پڑے ۔

تَقُوْلُ وَقَدْ مَالَ الغَبِیْطُ بِنَا مَعًا ۔۔ عَقَرْتَ بَعِیْرِی یَا امْرَءَ القَیْسِ فَانْزِلِ

الغبيط الهودج وقيل ضرب من الرحال ۔ والباء فی بنا للتعدية ۔ وعقرت بعيری ای ادبرت ظهره من قولهم سرج عقر ۔ **ترجمہ** جب ہم دونوں کے بوجھ سے ہودج ایک طرف جھکا جاتا تھا تو وہ کہتی تھی کہ ای امرء القیس تو نے میرے شتر کی کمر لگادی سو تو اُتر پڑ ۔

فَقُلْتُ لَهَا سِیْرِیْ وَاَرْخِیْ زِمَامَهٗ ۔۔ وَلَا تُبْعِدِیْنِیْ مِنْ جَنَاکِ المُعَلَّلِ

جعل العشيقة بمنزلة الشجرة وجعل ما نال من عناقها وتقبيلها وشمها بمنزلة الثمرة ۔ والمعلل المكرر من قولهم علله بالعلل اذا كرر سقيه ۔ **ترجمہ** سو میں نے اُسکے جواب میں کہا کہ چلی چل اور شتر کی مہار ڈھیلی کردے اور مجکو اپنے میوہ سے جسکو میں مکرر چنتا ہوں دور مت کر یعنے اپنے بوس و کنار سے جسمیں بار بار متمتع ہوتا ہوں محروم مت کر

فَمِثْلِکِ حُبْلٰی قَدْ طَرَقْتُ وَمُرْضِعٍ ۔۔ فَاَلْهَیْتُهَا عَنْ ذِیْ تَمَائِمَ مُحْوِلِ

خفض فمثلك باضمار رب اراد رب امرأة حبلى ۔ والطروق الاتيان ليلا ۔ والمرضع التی لها ولد رضيع ۔ والالهاء الاشغال والتمائم جمع تميمة وهی العوذة ۔ واحول الصبی فهو محول اذا اتى عليه حول **ترجمہ** سوائے عنیزہ حسن و جمال اور محبوبہ ہونے میں بہت سی حاملہ عورات تجھ جیسی ہیں کہ میں اُنکے پاس رات کو آیا اور بہت سی اپنے بچہ کو دودھ پلانے والیاں ہیں کہ میں اُنکے پاس تاریکی شب میں آیا اور اُنکو بسبب اپنی لذت وصال کے اُنکے یکسالہ بچہ سے غافل و بے پروا کردیا ۔ اپنی عیاشی کے حالات کی تعریف کرتا ہی اور حاملہ اور شیردہ عورات کی تخصیص اسواسطے کی کہ اُن کو

ایسے حال مین مردون کیطرف بہت کم رغبت ہوتی ہو خلاصہ یہ کہ جب ایسے حال مین مینے انکو اپنی طرف مائل کرلیا تو اے عنیزہ نہ تو حاملہ ہے اور نہ شیر دہ پس توکسطرح مجھ سے بچ سکتی ہے یا کیونکر نفرت کرتی ہے ۔

إذا ما بكى من خلفها انصرفت له    بشق وتحتي شقها لم يحوّل

شق الشئی نصفہ ۔ وما فی قولہ اذا ما زائدۃ ۔ **ترجمہ** جب وہ بچہ اپنی والدہ کے پس پشت روتا تھا تو وہ اپنے نصف جسم فوقانی کو اسکی طرف پھیر دیتی تھی اُسکے دودہ پلانیکو اور اُسکا نصف تحتانی میرے نیچے رہتا تھا جسکو وہ نہین پھیرتی تھی یعنی وہ میری طرف ایسی مائل تھی کہ ایسے حال مین بھی بچہ کیطرف خوب متوجہ نہین ہوتی تھی ۔ شاعر نے یہ مضمون بلفظ صریح بیان کیا اسلیئے دائرہ تہذیب سے نکلگیا ۔ اگر یہ حال بطور کنایہ بیان کرتا جیسے ان دو شعرون سے پہلے شعر مین تو اس عیب سے بری رہتا

ويوما على ظهر الكثيب تعذّرت    عليّ وآلت حلفة لم تحلّل

الکثیب التل العظیم من الرمل والتعذر التشدد والامتناع ۔ والایلاء الحلف ۔ والحلفۃ المرۃ منہ ۔ والتحلل فی الیمین الاستثناء ونصب حلفۃ علی المصدریۃ فکانہ قال وآلت ایلاءً **ترجمہ** اور اس معشوقہ نے ایک روز ایک ٹیلہ معلومہ پر مجھپر بڑی سختی کی اور میری مہاجرت کی قطعی قسم کھائی اور انشاء اللہ نہ کہا کہ اس قسم کے توڑنے کا موقع ملے ۔ یا قسم توڑکر اسکا کفارہ نہ دیا ۔

أفاطم مهلا بعض هذا التدلّل    وإن كنت قد أزمعت صرمي فأجملي

التدلل التغنج ۔ والازماع الاجماع علی شئی وتصمیم العزم علیہ والصرم القطع ۔ وفاطم مرخم فاطمۃ اسم عنیزۃ وعنیزۃ لقب لہا ونصب مہلا لان مہلا ینوب مناب دع **ترجمہ** ای فاطمہ یہ ناز کسیقدر چھوڑدے اور اگر تونے مجھسے القطع کا پکا ارادہ کیا ہی تو نکوئی سے کر

أغرّك مني أن حبك قاتلي    وأنك مهما تأمري القلب يفعل

الالف للاستفہام ای ہہنا للتقریر لا للاستفہام **ترجمہ** تجکو بیشک میرے باب مین اس امر نے فریفتہ کردیا ہی کہ تیری محبت میری قاتل ہی اور اس امر نے کہ تو میری دلکو جو حکم کرتی ہے وہی کرنے لگتا ہی ۔ اور بعض شارحین کہتے ہین کہ یہ استفہام انکاری ہی یعنے یہ جو خیال کرتی ہے کہ تو میرے دلکی مالک ہے اور وہ تیرا مطیع ہی صحیح نہین ہی بلکہ مین اپنے دل کا مالک ہون مگر یہ انکا قول درست نہین ہے اس قسم کا کلام تشبیب حبیب مین مذموم ہے ۔

وإن تك قد ساءتك مني خليقة    فسلّي ثيابي من ثيابك تنسل

السل انتزاعک الشئی واخراجہ برفق ۔ والنسول سقوط الصوف ۔ وقیل اراد بالثیاب القلب کما حملت الثیاب فی قولہ تعالی وثیابک فطہر علی ان المراد بالثیاب القلب **ترجمہ** اگر تجکو میری کوئی عادت بری معلوم ہوئی ہو تو میرے دل کو اپنے دلسے نکالدے اور جدا کردے تاکہ مین تجھ سے الگ تھلگ ہوجاؤن اور تو میری طرف سے بےغم ہوجاوے ۔ اور بعض ثیاب سے ثیاب ملبوسہ مراد لیتے ہین اور کہتے ہین کہ کپڑونکو کپڑونسے جدا کرنیکے یہ معنے ہین کہ تو مجھسے جدا ہوجا اور مین تجھ سے خلاصہ یہ کہ

تیرا ہر حال مطیع ہون اگر تجکو میری جدائی منظور ہے تو مین اسی کو پسند کرتا ہون اگرچہ یہ امر سبب میری ہلاکی کا ہوگا مگر کیا کیجئے ؎ ہرچہ از دوست میرسد نیکوست ؂

وَمَا ذَرَفَتْ عَيْنَاكِ إِلَّا لِتَضْرِبِي ۔۔۔ بِسَهْمَيْكِ فِي أَعْشَارِ قَلْبٍ مُقَتَّلِ

ذرف الدمع ای سال وذرفت عینه ای دمعت - والاعشار من قولهم برمة اعشار اذا کانت قطعا ولا واحد لها من لفظها والمقتل المذلل غایة التذلیل یقال قتله الحب ای ذلله - استعار للحظ عینیها ودمعها اسم السهم لتاثیرهما فی القلوب تاثیر السهام فی الاجسام **ترجمہ** تیری دونون آنکھون سے اشک صرف اس غرض سے جاری ہوئے کہ تو دونون آنکھون کی نگاہ کے دو تیر میرے دل شکستہ وخستہ پر جو تیرے عشق کے سبب نہایت خوار وزار ہے مارے وقیل اراد بالسهمین المعلی والرقیب من سهام المیسر وهی عشرة - الفذ ثم التوام ثم الرقیب ثم الحلس ثم النافس ثم المسبل ثم المعلی - وللفذ حصة وللتوام حصتان وهکذا الی المعلی - وثلثة لا انصباء لها وهی السفیح والمنیح - والوغد فمن فاز بالمعلی والرقیب فاز بجمیع اجزاء الجزور لان للمعلی سبعة اجزاء وللرقیب ثلثة - **ترجمہ** اس صورت مین یہ ہوگا کہ تو نہین روئی مگر اس سبب سے کہ تو میرے تمام دل کی مالک ہو جاوے کیونکہ جسکے نام پر معلی اور رقیب نکلتے ہین وہ شتر کے دسون حصہ کا مالک ہو جاتا ہے اس صورت مین اعشار جمع عشر کی ہوگی کیونکہ شتر مذبوح کے کل دس حصے ہوتے ہین -

وَبَيْضَةِ خِدْرٍ لَا يُرَامُ خِبَاؤُهَا ۔۔۔ تَمَتَّعْتُ مِنْ لَهْوٍ بِهَا غَيْرَ مُعْجَلِ

ای رب امرأة لزمت خدرها ثم شبهها بالبیض والنساء یشبهن بالبیض من ثلاثة اوجه احدها بالصحة والسلامة عن الافتضاض والثانی بالصیانة والستر لان الطائر یصون بیضه ویحضنه - والثالث فی صفاء اللون ونقائه لان البیض یکون صافی اللون نقیه اذا کان تحت الطائر - وربما شبهت النساء ببیض النعام وارید انهن بیض تشوب الوانهن صفرة یسیرة وکذلک لون بیض النعام وهذا احسن الوان النساء عند العرب - والروم الطلب وقوله غیر یروی بالنصب علی الحال من تاء تمتعت وبالجر علی صفة لهو **ترجمہ** اور بہت محبوبہ ملازم پردہ نشینی مثل بیضہ کے محفوظ اور صاف اور خون افتضاض سے پاک ایسی ہین کہ بسبب انکی رفعت شان اور عزت کے انکے خیمہ کے پاس کوئی نہین جا سکتا مگر مین ان سے دیر تلک ہنسی اور دل لگی کرتا رہا -

تَجَاوَزْتُ أَحْرَاسًا إِلَيْهَا وَمَعْشَرًا ۔۔۔ عَلَيَّ حِرَاصًا لَوْ يُسِرُّونَ مَقْتَلِي

الاحراس جمع حارس والحراص جمع حریص - **ترجمہ** مین انکے نگاہبانون اور اس قوم سے جو میرے قتل کے لیے اس امر کے حریص تھے کہ کاش مجکو خفیہ قتل کر ڈالین اس پردہ نشین کی طرف آگے بڑھ گیا قتل مخفی کے اس لیے خواہان تھے کہ مین بادشاہ ہون اور بادشاہ علانیہ قتل نہین کیے جا سکتے -

إِذَا مَا الثُّرَيَّا فِي السَّمَاءِ تَعَرَّضَتْ ۔۔۔ تَعَرُّضَ أَثْنَاءِ الْوِشَاحِ الْمُفَصَّلِ

التعرض ابداء العرض وہو الناحیۃ ۔ والاثناء النواحی والاوساط واحدہا ثنی ۔ والوشاح المفصل الذی فصل بین جواہرہ بالذہب اوغیرہ وفی الصراح عقد مفصل رشتۂ مروارید کہ درمیان ہر دو لولوی وی شبۂ درکشیدہ باشند وقولہ اذا ما الثریا ظرف لقولہ تجاوزت ترجمہ مین اُس محبوبہ پردہ نشین کیطرف اُسوقت آگے بڑہا جبکہ ثریا کا کنارہ آسمان پر ایسا ظاہر ہوا جیسا بدہی یا ہار مفصل مین اطراف سونے وغیرہ کے دانون کے ظاہر ہوتے ہین یعنی مین اُسوقت اسکے پاس آیا کہ ثریا کے ستارے خوب صاف اور جدا جدا معلوم ہوتے تھے جیسے موتیونکے ہار مین سونے وغیرہ کے دانے خوب نمایان معلوم ہوتے ہین ۔ اس صورت مین نواحی ثریا کو نواحی جواہر وشاح مفصل سے تشبیہ دی ہی کیونکہ کواکب ثریا مین بھی باہم کچھ تفاوت ہوتا ہے ۔ وہذا غایۃ تحریر الکلام فی ہذا المقام ۔

فَجِئْتُ وَقَدْ نَضَّتْ لِنَوْمٍ ثِیَابَہَا ۔۔۔ لَدَی السِّتْرِ اِلَّا لِبْسَۃَ الْمُتَفَضِّلِ

نضا الثوب خلعہ ونضاہا اذا اراد المبالغۃ ۔ واللبسۃ حالۃ اللابس وہیئۃ لبسہ والمتفضل اللابس ثوبا واحدا اذا اراد الخفۃ فی العمل ترجمہ مین اسکے پاس ایسے وقت مین آیا کہ اُسنے اپنے تمام کپڑے سوائے جامۂ خواب کے اتار دیے تھے اور میری انتظار مین پردے کے پاس کھڑی تھی ۔ اور اُسنے کپڑے اسلیے اتار دیے تھے تاکہ اُسکے گھر کے آدمی یہ جان جائین کہ وہ سونا چاہتی ہے ۔

فَقَالَتْ یَمِیْنَ اللّٰہِ مَا لَکَ حِیْلَۃٌ ۔۔۔ وَمَا اِنْ اَرٰی عَنْکَ الْغَوَایَۃَ تَنْجَلِیْ

الیمین الحلف ۔ والغوایۃ الضلالۃ ویروی العمایۃ وہی العمی ۔ والانجلاء الانکشاف ۔ ونصب یمین اللہ علی اضمار الفعل ویجوز رفعہ علی انہ مبتدء وخبرہ محذوف ای یمین اللہ قسمی ۔ وان فی قولہ ما ان زائدۃ ترجمہ سو محبوبہ نے مجکو دیکھکر کہا کہ بخدا مجکو تیرے ٹالنے کا کوئی حیلہ وبہانہ نہین آتا ۔ یا یہ معنی ہین کہ تو جو شبکو میرے پاس آیا اور باعث میری بدنامی کا ہوا اسکا تو کچھ عذر وحیلہ نہین کر سکتا یعنی اسکا تو کچھ جواب نہین دیسکتا ۔ اور مجکو یہ امید نہین ہے کہ یہ عشق کی گمراہی تجھسے جاوے ۔ قال الرواۃ ہذا اغنج بیت فی الشعر ولقد صدقوا ۔

خَرَجْتُ بِہَا تَمْشِیْ تَجُرُّ وَرَاءَنَا ۔۔۔ عَلٰی اَثَرَیْنَا ذَیْلَ مِرْطٍ مُرَحَّلِ

المرط کساء من صوف او خز ۔ والمرحل بالحاء المہملۃ المنقش بنقوش تشبہ رحال الابل ۔ وبالجیم ما فیہ صور الرجال وباءہا للتعدیۃ ترجمہ مین اُسکو پردہ سے نکالکر لیچلا ایسے حال مین کہ وہ ہم دونونکے پاؤنکے نشانون پر ایسی چادر کا دامن کھینچتی تھی جسپر کجاوہ شتری یا مردونکی تصویرین بنی ہوئی تھین تاکہ کوئی ہمارا کھوج نہ نکال سکے ۔ خلاصہ یہ ہے کہ مین آگے تھا اور وہ پیچھے تھی اور اپنی منقش چادر سے ہمارے پاؤن کے نشان مٹاتی جاتی تھی ۔

فَلَمَّا اَجَزْنَا سَاحَۃَ الْحَیِّ وَانْتَحٰی ۔۔۔ بِنَا بَطْنُ خَبْتٍ ذِیْ حِقَافٍ عَقَنْقَلِ

اجزت المکان وجزتہ اذا قطعتہ ۔ والانتحاء الاعتماد علی شئے ۔ والبطن مکان مطمئن حولہ اماکن مرتفعۃ والخبت المتسع من الارض ۔ والحقف رمل مشرف معوج ۔ والعقنقل الرمل المنعقد المتلبد ترجمہ سو جبکہ ہم آبادی قوم سے

نکل گئے اور ایک وسیع ریگستان میں جو اونچا اور توبتو جا ہوا تھا ہو پہنچے۔ جواب لما کا اگلے شعر میں ہے۔

| | |
|---|---|
| هَصَرْتُ بِفَوْدَيْ رَاسِهَا فَتَمَايَلَتْ | عَلَيَّ هَضِيْمَ الْكَشْحِ رَيَّا الْمُخَلْخَلِ |

الهصر الجذب۔ والفوادان جانبا الراس۔ وتمایلت ای مالت۔ وهضیم الکشح ضامر الکشح۔ والکشح منقطع الاضلاع والریا تانیث الریان۔ والمخلخل موضع الخلخال من الساق ونصب هضیم الکشح علی الحال من ما یلیه۔ والفعل هضیمة الکشح لان فعیلا اذا کان بمعنے مفعول لم یلحقه علامة التانیث **ترجمہ** جبکہ ہم موقع مذکور پر پہونچے تو مینے اسکے ہر دو گیسو پکڑ کر اپنی طرف جھکایا سو وہ میری طرف بلا عذر جھک آئی ایسے حال مین کہ وہ باریک کمر اور گدا ز ساق تھی یعنے جب مینے اسکو اپنی طرف کھینچا تو وہ میری مرضی کے تابع ہو گئی

| | |
|---|---|
| مُهَفْهَفَةٌ بَيْضَاءُ غَيْرُ مُفَاضَةٍ | تَرَائِبُهَا مَصْقُوْلَةٌ كَالسَّجَنْجَلِ |

المهفهفة الضامرة البطن الدقیقة الخصر۔ والمفاضة الضخمة البطن المسترخیة اللحم۔ والترائب جمع تریبة وهی موضع القلادة من الصدر۔ والسجنجل لغة رومیة معربة المراة **ترجمہ** وہ محبوبہ باریک کمر شکم کی ستی ہوئی رنگ کی گوری ہی اور تو ندیل اور ڈھیلے گوشت والی نہین ہی بلکہ بدن کی چست ہے۔ اسکا سینہ مثل آئینہ درخشان ہی۔ اور ترائب کو بلفظ جمع لانے سے یہ غرض ہے کہ وہ وسیعة الصدر ہے گویا ہر جزو اسکے سینہ کا بجاے خود ایک جدا سینہ تھا۔

| | |
|---|---|
| كَبِكْرِ الْمُقَانَاةِ الْبَيَاضِ بِصُفْرَةٍ | غَذَاهَا نَمِيْرُ الْمَاءِ غَيْرُ مُحَلَّلِ |

البکر من کل صنف مالم یسبقه مثله۔ والمقاناة الخلط۔ والنمیر الماء الصافی والهنی منه والمحلل من الحلول وقوله البیاض یروی بالنصب والجر علی اضافة المقاناة الیه وهما جیدان بمنزلة قولهم الحسن الوجه والحسن الوجه۔ واراد بقوله المقاناة البیاض بصفرة بیض النعامة فان بیضها خولط بیاضها بصفرة وهی احسن الوان النساء عند العرب **ترجمہ** اس محبوبہ کا رنگ گورا ہے جسمین زردی جھلکتی ہے پس وہ رنگ مین مثل پہلے انڈے شترمرغ کے ہے سفید زردی مائل صاف کہ ہاتھ لگانیسے میلی ہوتی ہی۔ اور وجہ اس تشبیہ کی یہ ہی کہ رنگہاے نازنینان مین عرب کو یہی رنگ زیادہ پسند ہی۔ آگے محبوبہ کی اور صفت بیان کرتا ہی کہ اسکو ایسے آب صاف وگوارا نے پرورش کیا ہی جسکو آمد و رفت لوگون نے مکدر نہین کیا اور یہ اسواسطے کہا کہ پانی کو غذا کے ہضم مین کامل تاثیر ہے وہ جب شیرین و صاف ہوگا تو اسکا اثر عمدہ ہوگا۔ اور بعض شارحین نے بکر سے دریکدانہ جسکو در فرید بھی کہتے ہین مراد لیا ہی اور سفیدی مخلوط بزردی سے اسکا صدف جو ایسے ہی رنگ کا ہوتا ہی یعنی وہ معشوقہ صفائی رنگ مین مثل در یتیم کے ہے جو صدف سفید مائل بزردی ہو اور اسنے آب صاف غیر مکدر مین پرورش پائی ہو اور بعض نے بکر سے مراد بکر بردی لیا ہی جسکے معنے نرسل یا نے کے ہین کہ وہ سفید زردی مائل اور نہایت نرم و نازک ہوتا ہے خصوصا جبکہ اسنے آب شیرین و صاف مین نشو و نما پایا ہو یعنے وہ معشوقہ نزاکت مین مثل نوخیز نرسل یا نرکل کے ہے۔

تَصُدُّ وَتُبْدِیْ عَنْ اَسِیْلٍ وَّ تَتَّقِیْ ۔۔۔ بِنَاظِرَۃٍ مِّنْ وَّحْشِ وَجْرَۃَ مُطْفِلِ

الصدود الاعراض - والابداء الاظهار - والاسیل من الخدود الطویل - والاتقاء الحجز بین شیئین یقال اتقیتہ بترس ای جعلت الترس حاجزا بینی وبینہ - ووجرۃ موضع مرتب للوحش - والمطفل التی لہا طفل وقولہ عن اسیل ای عن خد اسیل فحذف الموصوف لدلالۃ الصفۃ علیہ وقولہ من وحش وجرۃ ای من نواظر وحش وجرۃ فحذف المضاف ترجمہ وہ حسینہ ہمسے براہ ناز اعراض کرتی ہے اور اپنا رخسار دراز بطور نگاوٹ ہمارے سامنے ظاہر کرتی ہے اور اپنی چشم کو جو مثل چشم وحشیان بچہ دار موضع وجرہ کے ہے مجھ مین اور اپنے مین آڑ کر لیتی ہے کہ اس چشم میگون کو دیکھکر مین مست ہوجاتا ہون اور اسکے نظارہ کی تاب نہین رہتی ہے پس وہ اس تدبیر کے ذریعہ سے ہماری نظر بازی سے محفوظ رہتی ہے - اور وحشی بچہ دار کی تخصیص کی یہ وجہ ہے کہ وہ ایسے حال مین اپنے بچہ کو بنظر عنایت و محبت دیکھتی ہے اور اسکی نظر اسوقت اور اوقات سے زیادہ خوشنما ہوتی ہے -

وَجِیْدٍ کَجِیْدِ الرِّیْمِ لَیْسَ بِفَاحِشٍ ۔۔۔ اِذَا ہِیَ نَصَّتْہُ وَ لَا بِمُعَطَّلِ

الریم الظبی الخالص البیاض - والنص الرفع ومنہ المنصۃ لمکان تجلی علیہ العروس - والفاحش ما جاوز القدر المحمود من کل شئی - قولہ جید بالجر عطف علی اسیل فی البیت السابق ترجمہ اور محبوبہ اپنی گردن کو جو خوشنمائی مین مثل گردن آہو ہے جبکہ وہ اسکو بلند کرے ظاہر کرتی ہے مگر گردن محبوبہ مثل گردن آہو کے لمبی نلے ڈول نہین ہے اور نہ بلے زیور

وَفَرْعٍ یَّزِیْنُ الْمَتْنَ اَسْوَدَ فَاحِمٍ ۔۔۔ اَثِیْثٍ کَقِنْوِ النَّخْلَۃِ الْمُتَعَثْکِلِ

الفرع الشعر التام مجرور عطفاً علی ما سبق - والفاحم الشدید السواد مشتق من الفحم - والاثیث الکثیر - والقنو العنقود والنخلۃ المتعثکلۃ التی خرجت عثاکیلہا ای عناقیدہا ترجمہ اور وہ اپنے تمام موی سر کو جو بسبب درازی زینت کمر اور مثل کوئلا سیاہ بھجنگ اور بہت گھنے اور بکثرت مانند گچھے درخت خرما خوشہ برآوردہ کے ہین اپنے عاشقونکو دکھاتی ہے -

غَدَائِرُہَا مُسْتَشْزِرَاتٌ اِلَی الْعُلٰی ۔۔۔ تَضِلُّ الْعِقَاصُ فِیْ مُثَنًّی وَّ مُرْسَلِ

الغدائر جمع الغدیرۃ وہی الخصلۃ من الشعر والضمیر للحبیبۃ یروی غدائرہ والضمیر للفرع - والاستشزار الارتفاع والرفع جمیعا فمن روی مستشزرات بکسر الزا جعلہ من اللازم ومن روی بفتحہا جعلہ من المتعدی - وتضل ای تغیب والعقیصۃ الخصلۃ المجموعۃ من الشعر تجمع علی عقاص - والمثنی من الشعر ما ثنی والمرسل خلافہ ترجمہ محبوبہ کے گیسو یا اسکے سر کے بالونکے گیسو اونچے گندھے یا گوندھنے مین اونچے کیئے گئے ہین یعنی بذریعہ دھاگونکے اور اسکے جوڑے گندھے اور نے گندھے بالونمین چھپجاتے ہین - یعنے اسکے موے سر بکثرت ہین اور تین قسم پر منقسم - جوڑا گندھے بے گندھے -

وَکَشْحٍ لَطِیْفٍ کَالْجَدِیْلِ مُخَصَّرٍ ۔۔۔ وَسَاقٍ کَاُنْبُوْبِ السَّقِیِّ الْمُذَلَّلِ

الجدیل خطام من آدم - والمخصر الدقیق الوسط - والانبوب ما بین العقدتین من القصب وغیرہ - والسقی البردی کما فی القاموس والعرب تشبہ بہ الساق السمینۃ الضخمۃ والمذلل اللین ترجمہ اور وہ ایسی کمر لطیف سے جلوہ فرما

ہوتی ہے جو مانند مہار شتر باریک ہو اور ایسی ساق سے جو مثل پوری نرسل کے ہری بھری جس کو پانی نے نرم کر دیا ہے نرم و شاداب و گداز ہے - عرب مین بردی یعنی نرسل نوخیز نرمی و نزاکت مین ضرب مثل ہو اور ساق گداز کو اُس سے تشبیہ دیتے ہین اور شارح زوزنی نے اس شعر کے ایک اور بھی معنے لکھے ہین مگر اُن مین نہایت تکلف و بعد ہے لہذا اُنکو چھوڑ دیا گیا - خذ ما صفا ودع ما کدر -

| | |
|---|---|
| وَتَعْطُو بِرَخْصٍ غَيْرِ شَثْنٍ كَأَنَّهُ | أَسَارِيعُ ظَبْيٍ أَوْ مَسَاوِيكُ إِسْحِلِ |

العطو التناول - والرخص اللين الناعم نعت البنان - والشثن الخشن الغليظ - والاساريع جمع اسروع وهو دود بيض الاجساد حمر الرؤس كثير الغضاضة والنعومة يكون في الاماكن الندية وفي موضع يعرف بظبي ولذا قال اساريع ظبي تشبه بها انامل النساء لبياضها ونعومتها - والمساويك جمع مسواك - والاسحل شجر تدق اغصانها في استواء تشبه الاصابع بها في الدقة والاستواء **ترجمہ** اور وہ چیزون کو ایسی نرم و نازک غیر سخت انگلیوں سے پکڑتی ہے کہ گویا وہ سرخ سر سفید جسم کرمهلے اساریع موضع ظبی کے ہین یعنی نرمی و رنگ مین یا مسواکین درخت اسحل کی جو باریک اور سیدھی ہوتی ہین - واقعی یہ تشبیہات بہت عمدہ ہین کہ انہین انگلیونکی نرمی و گوراپن اور طول اور استقامت سب اوصاف علی وجہ الکمال نکلتے ہین -

| | |
|---|---|
| وَتُضْحِي فَتِيتُ الْمِسْكِ فَوْقَ فِرَاشِهَا | نَؤُومُ الضُّحَى لَمْ تَنْتَطِقْ عَنْ تَفَضُّلِ |

الاضحاء مصادفة الضحى - وقد يكون بمعنى الصيرورة نحو اضحى زيد غنيا اي صار والفتات اسم لدقاق الشئ الحاصل بالفت ونؤوم الضحى كثير النوم يستوي فيه المذكر والمؤنث - ولم تنتطق عن تفضل اي بعد تفضل - والتفضل لبس الفضلة وهي ثوب واحد يلبس للخفة في العمل **ترجمہ** اور مشک کے کٹے ہوئے ریزے چاشت کے وقت تلک اسکے بستر پر پڑے رہتے ہین - اور ہنگام چاشت تلک بڑی سونیوالی ہے - اور جامہ خواب پہنکر کمر کو پٹکا نہین باندھتی ہے کیونکہ یہ کام خادمہ کا ہے اور وہ خود مخدومہ ہے جسکی خدمت کے لیے بہت سی چھوکریان حاضر رہتی ہین - خلاصہ یہ ہے کہ وہ خوشحال نازپروردہ آرام طلب ہے کہ اپنا کام آپ نہین کرتی اسلیے باجمال تک سک سے درست رہتی ہے

| | |
|---|---|
| تُضِيءُ الظَّلَامَ بِالْعِشَاءِ كَأَنَّهَا | مَنَارَةُ مُمْسَى رَاهِبٍ مُتَبَتِّلِ |

المنارة المسرجة - والممسى الامساء والمساء جميعا - والمتبتل المنقطع الى الله تعالى والمخلص له - والراهب واحد رهبان النصارى **ترجمہ** وہ محبوبہ اندھیری کو تاریکی شب مین اپنے روے درخشان کے نور سے روشن کرتی ہے گویا وہ راہب نصاری تارک الدنیا کا چراغ ہے یعنے اندھیرے گھر کا چراغ ہے - دستور تھا کہ راہب لوگ بوقت شب اونچی جگہ پر مسافرون کی رہنمائی کے لیے چراغ روشن کردیتے تھے -

| | |
|---|---|
| إِلَى مِثْلِهَا يَرْنُو الْحَلِيمُ صَبَابَةً | إِذَا مَا اسْبَكَرَّتْ بَيْنَ دِرْعٍ وَمِجْوَلِ |

الرنو ادامة النظر والحلیم الکامل العقل - والاسبکرار الامتداد والاستقامة والاعتدال - والدرع قمیص المرأة والمجول قمیص الجاریة الصغیرة او ہو ثوب للشابة تستر بہا ثدیہا فعلی الاول المراد من بین درع ومجول ای بین لابسة درع وبین لابسة مجول فحذف المضاف واقام المضاف الیہ مقامہ ترجمہ ایسی ہی مانند حسینہ کیطرف براہ عشق کامل العقل شخص برابر دیکھتا ہی جبکہ وہ درمیان کرتی پہننے والی عورتونکے یعنے زنان جوان اور درمیان کرتہ پہننے والی لڑکیونکے یعنی نابالغ لڑکیونکے کھڑی ہو یعنی جبکہ وہ قریب البلوغ ہو اور پوری بالغہ نہو تو اُسکو اُبھرتی جوانی مین بے اختیار ہر کوئی دیکھتا ہے گو وہ کیسا ہی عاقل ہو - اور دوسرے مصرعہ کے یہ معنے بھی ہوسکتے ہین کہ جب وہ کرتی اور سینہ بند یعنی انگیا پہنکر جلوہ فرما ہو - اس صورت مین بین درع ومجول دونون متعلق زن جوان ہونگے - غرض شاعر یہ ہے کہ جب وہ لباس کذائی مین ظاہر ہوتی ہے تو اُسکے دیکھنے سے کوئی آنکھ بند نہین کرسکتا وللہ در القائل ؎ کون رکھتا ہے بھلا ایسا جگر دیکھین تو ؛ یار ہو سامنے دیکھے نہ اُدھر دیکھین تو ؛ وللمؤلف بلبے خود بینیٔ زاہد کہ ترے دیکھنے کو ؛ منع کہتا ہے لو یہ اور تماشا دیکھو ؛ سعدیؒ دیدہ را فائدہ آنست کہ دلبر بیند + ورنہ بیند چہ بود فائدہ بینائی را - ولہ رحمہ اللہ تعالی افسوس بران دیدہ کہ روے تو ندیدست ؛ یا دیدہ وباز از تو بغیرے نگریدست ؛

| | |
|---|---|
| تَسَلَّتْ عَمَایَاتُ الرِّجَالِ عَنِ الصِّبَا | وَلَیْسَ فُؤَادِی عَنْ هَوَاكِ بِمُنْسَلِ |

التسلی والانسلاء الانکشاف والزوال - والعمایة الغوایة والضلال - وعن فی قولہ عن الصبا بمعنے بعد ترجمہ اور لوگون کی گمراہی شباب اُسکے گذرنے کے بعد جاتی رہی مگر میرا دل تیری محبت سے جدا ہونیوالا نہین ہے وقیل فی البیت قلب تقدیرہ تسلت الرجال عن غوایات الصبا ای خرجوا من ظلماتہ - یعنی اور لوگ بیراہی عشق سے نجات پاگئے مگر میرا عشق ویسا ہی بنا ہوا ہے - واین ہذا من قولہ ؎ مر کر بھی ہمارا دل بیتاب نہ ٹھیرا ؛ کشتہ بھی ہوا تسپہ یہ سیماب نہ ٹھیرا ؛

| | |
|---|---|
| اَلَا رُبَّ خَصْمٍ فِیكِ اَلْوٰی رَدَدْتُهٗ | نَصِیحٍ عَلٰی تَعْذَالِهٖ غَیْرِ مُؤْتَلِ |

الالوی الشدید الخصومة - والتعذال الملامة - والائتلاء التقصیر - والوی ونصیح وغیر مؤتل صفات لخصم ترجمہ سن مینے تیرے معاملہ مین بہت جھگڑالو لوگون کو جو اپنی ملامت گری مین آپکو میرا پورا ناصح سمجھتے تھے ناکام لوٹا دیا اور مینے انکی ایک نہ سنی معشوق سے اپنے عشق مستحکم کی کیفیت بیان کرتا ہے کہ شاید یہ سُنکر مہربان ہوجائے

| | |
|---|---|
| وَلَیْلٍ کَمَوْجِ الْبَحْرِ اَرْخٰی سُدُوْلَهٗ | عَلَیَّ بِاَنْوَاعِ الْهُمُوْمِ لِیَبْتَلِیْ |

الارخاء ارسال الستر وغیرہ - والسدول الستور - والابتلاء الاختبار - والکاف فی موضع خفض نعت للیل و یبتلی منصوب بلام کی اسکن للوقف - والباء فی قولہ بانواع الہموم بمعنے مع ترجمہ اور بہت راتون نے

جو ہولناکی و توحش مین سمندر کی موج کے مانند تھین مجھپر اپنی تاریکیون کے پردے مع طرح طرح کے غمون کے چھوڑ دیے یا لٹکا دیے تا کہ وہ میرے صبر کا امتحان کرین کہ مین کسقدر شدائد کا متحمل ہوسکتا ہون۔

| | |
|---|---|
| فَقُلْتُ لَهٗ لَمَّا تَمَطّٰى بِصُلْبِهٖ | وَاَرْدَفَ اَعْجَازًا وَّنَاءَ بِكَلْكَلِ |

التمطی الامتداد۔ والارداف الاتباع۔ والاعجاز المآخر واحدها معجز۔ وناء مقلوب نای بمعنی بعد۔ والکلکل الصدر والباء ان فی بصلبه وبکلکل للتعدیة ترجمه سو مینے رات سے اسوقت کہا جب اُسنے اپنی پشت دراز کی یعنی انگڑائی لی اور سرین پیچھے کو نکالے اور سینہ کو اُٹھایا۔ خلاصہ درازی شب ہجر بیان کرتا ہے کہ جب وہ دہوم سے آئی اور اُسکے اوائل واواخر خوب زیادہ ہوئے اورسبب شدت الآم وہموم وکثرت احزان وغموم ہوئے مقولہ قلت اگلا شعر ہے۔

| | |
|---|---|
| اَلَا اَيُّهَا اللَّيْلُ الطَّوِيْلُ اَلَا انْجَلِیْ | بِصُبْحٍ وَّمَا الْاِصْبَاحُ مِنْكَ بِاَمْثَلِ |

الانجلاء الانکشاف۔ والامثل الافضل۔ وقوله انجلی مجزوم وعلامة جزمه طرح الیاء۔ والیاء الموجودة یاء الاشباع والاصباح الصبح وبصبح ای عن صبح ترجمه سو مینے اُس رات سے کہا کہ اے شب دراز تو کیون صبح نہین ہو جاتی پھر ہوش مین آکر کہتا ہے کہ صبح اے رات تجھسے بہتر وافضل نہین ہو۔ یعنی صبح کو کیا پتھر پڑینگے وہی مصائب شبینہ دن کو بھی موجود ہین اور ایک روایت مین بجاے منک فیک ہے۔ یعنی صبح تیرے مقابلہ مین تجھ سے افضل نہین ہے۔ اور مخفی نرہے کہ خطاب غیر ذوی العقول شدت مدہوشی وتحیر پر دلالت کرتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَيَا لَكَ مِنْ لَيْلٍ كَاَنَّ نُجُوْمَهٗ | بِاَمْرَاسِ كَتَّانٍ اِلٰى صُمِّ جَنْدَلِ |

الامراس جمع مرس وهو الحبل والمرس جمع مرسة وهو الحبل ایضا فیکون الامراس جمع الجمع۔ وامراس کتان من اضافة البعض الی الکل ای امراس من کتان۔ والصم جمع الاصم وهو الصلب۔ والجندل الصخرة۔ والباء فی بامراس کتان متعلقة بمحذوف وهو شدت۔ وفی هذا البیت التفات من الخطاب الی الغیبة ترجمه سواے شب دراز تجھ سے تعجب ہے کہ گویا تیرے ستارے بذریعہ رسنہاے محکم کتان سنگ سخت سے باندھے گئے ہین اپنی جگہ سے ہلتے نہین کہ صبح ہو۔ اور ایک روایت مین دوسرا مصرعہ اسطرح ہے بِكُلِّ مُغَارِ الْفَتْلِ شُدَّتْ بِيَذْبُلِ والاغارة احکام الفتل۔ ویذبل اسم جبل ترجمه اُسکے ستارے بذریعہ خوب بٹی ہوئی رسی کے کوہ یذبل سے جکڑ دیے گئے ہین کہ حرکت نہین کرسکتے اور اس لیے صبح ہونے مین نہین آتی۔

| | |
|---|---|
| وَقِرْبَةِ اَقْوَامٍ جَعَلْتُ عِصَامَهَا | عَلٰى كَاهِلٍ مِّنِّیْ ذَلُوْلٍ مُّرَحَّلِ |

العصام رباط القربة وسیرها الذی یحمل به یعنی دوال مشک۔ والکاهل اعلی الکتف۔ والذلول السلس المنقاد والترحیل مبالغة الرحل ترجمه اور قوم کی بہت سی مشکین ہین کہ مینے اُنکا دوال یا جوالی جسکے ذریعہ سے مشک کو اُٹھاتے ہین اپنے دوش پر جو مطیع اور بارکش ہے اُٹھایا ہے۔ غرض اپنی تعریف کرتا ہے کہ مین سفر مین

اپنے ہمراہیونکا خادم رہا ہون۔ یا یہ مطلب ہی کہ اقوام پر جو بار مہمانون کی خدمت اور ضیافت اور سائلونکے دینے کا اور تاوانون اور دیتونکا پڑتا ہے اُسکا متحمل مین ہی ہوتا ہون کہ ان بارہائے گران کے اُٹھانیکا عادی ہون

| | |
|---|---|
| وَوَادٍ كَجَوْفِ الْعَيْرِ قَفْرٍ قَطَعْتُهُ | بِهِ الذِّئْبُ يَعْوِي كَالْخَلِيعِ الْمُعَيَّلِ |

الوادي العرصة الواقعة بين الجبال والرمال۔ والجوف علم وادٍ في بلاد اليمن كان قد حماه حمار بن مويلع الملقب بالعير فارسل الله عليه نارًا فاحرق فصار خاليا من الماء والكلاء۔ وفي القاموس كان العير موضعا خصيبا فصار قفرا واللام في الذئب للعهد الذهني۔ والقفر مكان خال عن الماء والكلاء۔ والعواء صوت الذئب۔ والخليع المقامر الذي ليقمر ابدا۔ والمعيل الكثير العيال **ترجمہ** اور مینے بہت ایسے وادی قطع کیے ہین جو مثل وادی حمار بن مویلع ملقب بعیر کے یا مانند موضع عیر کے آب وگیاہ سے خالی اور ویران تھے اور اسمین ایک بھیڑیا گرسنہ بھوک کے مارے مثل ہارے ہوے قمارباز کثیر العیال کے رو رہا تھا۔ اپنی جفاکشی کی تعریف کرتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَقُلْتُ لَهُ لَمَّا عَوَى إِنَّ شَأْنَنَا | قَلِيلُ الْغِنَى إِنْ كُنْتَ لَمَّا تَمَوَّلِ |

تمول الرجل كثر ماله۔ وقوله ان شاننا يريد ان شاننا انا قليل الغنى ولما بمعنى لم **ترجمہ** مین نے اُس سے کہا جب وہ چلایا کہ ہمارا حال یہ ہی کہ ہماری تونگری بھی کم ہے اگر تو کبھی مالدار نہین ہوا یعنے ہم اور تو دونون ایک سے ہین اور ایک روایت مین طویل الغنا ہی پس معنے یہ ہونگے کہ ہماری حالت یہ ہے کہ ہم طالب غنا ایک عرصہ دراز سے ہین یا طالب طویل غنا ہین مگر ہم کامیاب نہین ہوے

| | |
|---|---|
| كِلَانَا إِذَا مَا نَالَ شَيْئًا أَفَاتَهُ | وَمَنْ يَحْتَرِثْ حَرْثِي وَحَرْثَكَ يُهْزَلِ |

الحرث اصلاح الارض والقاء البذر فيها كالاحتراث ويستعاران للسعي والكسب **ترجمہ** ہم دونون کا یہ حال ہے کہ جب کچھ ہاتھ لگتا ہے تو اُسکو کھو بیٹھتے ہین یعنے خرچ کر ڈالتے ہین جمع کرنا نہین جانتے اور جو شخص میری سی اور تیری سی کمائی کریگا آخر کو بھوک و پیاس کے مارے وہ لاغر ہو جاویگا۔

| | |
|---|---|
| وَقَدْ أَغْتَدِي وَالطَّيْرُ فِي وُكُنَاتِهَا | بِمُنْجَرِدٍ قَيْدِ الْأَوَابِدِ هَيْكَلِ |

غدا واغتدى اذا خرج بالغداة وباكر۔ والوكنات جمع الوكنة وهي عش الطائر۔ والمنجرد الفرس القصير الشعر وقليله والماضي في السير۔ والطير جمع طائر كالشرب جمع شارب۔ والاوابد الوحوش۔ والهيكل الفرس الطويل العظيم الجسم۔ **ترجمہ** اور مین شکار کے لیے یا ہوا کھانیکو ایسا سویرے اُٹھتا ہون کہ اُسوقت پرندے اپنے گھونسلون مین ہوتے ہین ایسا گھوڑا لیکر جسکا رُوان بہت کم ہے یعنی وہ عمدہ اور چالاک ہے اور وحشیونکے لیے بمنزلہ قید ہے کہ اُسکے آگے بھاگ نہین سکتے اور تناور اور طیار ہے۔ شاعر نے اول محن عشق اور درازی شب ہجر کی شکایت کی پھر اپنی مہمان نوازی اور غمخواری قوم کا ذکر کیا اور پھر اپنی دشت گردی کی تعریف بیان کی۔ اور اس شعر سے

اپنی شہسواری کی مدح شروع کی اور اپنے گھوڑے کی چستی اور چالاکی اور دوڑ میں ایسے عمدہ شعر لکھے کہ شاید کسیکو سوجھے ہوں چنانچہ آیندہ معلوم ہو جاوینگے ۔

| | |
|---|---|
| مِكَرٍّ مِفَرٍّ مُقْبِلٍ مُدْبِرٍ مَعًا | كَجُلْمُودِ صَخْرٍ حَطَّهُ السَّيْلُ مِنْ عَلِ |

الكر الجولان بالعطف على العدو والمكر مفعل منه للمبالغة كالمفر من الفرار والجلمود الصخر العظيم والحط الالقاء الشيء من علو الى سفل - وقوله من عل اي من مكان عال وهو لغة فيه ترجمہ جب حملہ کرنا چاہو تو وہ بڑا حملہ آور ہے اور جب اسکو پیچھے ہٹانا چاہو تو بڑی تیزی سے پیچھے ہٹتا ہے - اور بڑا آگے بڑھنے والا اور پیچھے ہٹنے والا ہے اور یہ دونوں متضاد بالقوہ سب شخص میں جمع ہیں یعنی عند الحاجت جو کام اس سے لینا چاہو وہ بلا تکرار کام دیتا ہے اور یہ معنے مراد نہیں ہیں کہ وقت واحد میں یہ سب کام کرتا ہو یہ تو محال ہے ہان یہ اوعا بطور مبالغہ ہو سکتا ہے کہ اسکے اقبال و ادبار میں اتنا کم عرصہ لگتا ہے کہ گویا یہ سب کام وقت واحد میں کرتا ہے - قولہ کجلمود صخر الخ یعنی وہ اس تیزی سے آتا ہے جیسا کوئی پتھر پہاڑ سے بصدمہ سیل گرے ۔

| | |
|---|---|
| كُمَيْتٍ يَزِلُّ اللِّبْدُ عَنْ حَالِ مَتْنِهِ | كَمَا زَلَّتِ الصَّفْوَاءُ بِالْمُتَنَزَّلِ |

الكميت من الفرس ما يخالط حمرته نوع من السواد وهو محمود عندهم - وزل الشيء زليلا ازلق - وازله غيره - واللبد ما يلقى تحت السرج - والحال مقعد الفارس من ظهر الفرس - والصفواء الصخرة الملساء - والمتنزل المنزل وهو صفة لمحذوف اي بالمطر المتنزل ترجمہ وہ گھوڑا ایسا کمیت ہے کہ عرق گیر اسکی پیٹھ سے پھسلجاتا ہے جیسا سپاٹ اور صاف پتھر باران نازل سے پھسلجاتا ہے ۔

| | |
|---|---|
| عَلَى الذَّبْلِ جَيَّاشٍ كَأَنَّ اهْتِزَامَهُ | إِذَا جَاشَ فِيهِ حَمْيُهُ غَلْيُ مِرْجَلِ |

ذبل الفرس اذا ضمر والضمور ان يكون الفرس متوسطا بين الهزال والسمن وهو ممدوح في الخيل - وعلى بمعنى مع - والجياش مبالغة من جاش اذا غلى وفي القاموس الجياش الذي اذا حركته بعقبك جاش - والاهتزام صوت جري الفرس - والحمي الحرارة - والمرجل القدر من صفر او حديد ترجمہ وہ گھوڑا باوجود چھریرے پن کے جبکہ اسکو ایڑ کا اشارہ کیا جاتا ہے تو بہت گرم ہو جاتا ہے - جب وہ گرم ہوتا ہے تو اسکے فراٹون کی آواز ایسی معلوم ہوتی ہے جیسا ہنڈیا کا جوش - عمدہ تشبیہ ہے ۔

| | |
|---|---|
| مِسَحٍّ إِذَا مَا السَّابِحَاتُ عَلَى الْوَنَى | أَثَرْنَ الْغُبَارَ بِالْكَدِيدِ الْمُرَكَّلِ |

السح الصب والمسح مفعل منه للمبالغة وهو بالجر نعت آخر لمنجرد والسابح من الخيل الذي يمد يديه في سيره كانه يسبح في الماء والوني الفترة - والكديد الارض الصلبة - والمركلة من الارض ما وطئت بحوافر الخيول - ترجمہ وہ ایسا گھوڑا ہے کہ ایک چال کے بعد دوسری چال نکالتا ہے گویا وہ باران ریزان ہے جبکہ اور تیز گھوڑے تھک کر اور سست

ہوکر زمین سخت سم اسپان سے روندی ہوئی ہین غبار آڑانے لگتے ہین یعنی جبکہ اور عمدہ گھوڑے کثرت سفر سے تھک کر زمین سے پانون رگڑنے لگتے ہین اور اس سبب سے غبار اُٹھانے اور اُڑانے لگتے ہین تو یہ ویساہی تازہ دم و سبک رفتار رہتا ہے پھر غبار اُڑانے کا کیا ذکر ہے - اور یہ بھی احتمال ہے کہ غبار اُٹھانے سے مراد تیز روی اور زور سے چلنے کے ہون پس اس صورت مین یہ مطلب ہوگا کہ جیسے اور عمدہ گھوڑے باوجود واماندگی کے تیز چلتے ہین ایساہی یہ گھوڑا ہے کسی سے کمتر نہین ہے - اقول والمناسب فی مدح الخیل ہو الاول -

| | |
|---|---|
| يُزِلُّ الغُلَامَ الخِفَّ عَنْ صَهَوَاتِهِ | وَيُلْوِي بِأَثْوَابِ العَنِيفِ المُثَقَّلِ |

الصہوۃ مقعد الفارس من ظہر الفرس جمعہ صہوات بالتحریک کضربۃ وضربات - والوی الشئی رمی بہ واذہبہ ترجمہ وہ نوسوار سبک تن کو اپنی کمر پر سے بسبب تیز روی پھسلا دیتا ہے اور بھاری کپڑے سوار کے کپڑے پھینک دیتا ہے یعنے اناڑی سوار کو گرادیتا ہے اور مشاق کھلاڑی کو کپڑے بسبب اپنی چالاکی کے درست نہین کرنے دیتا -

| | |
|---|---|
| دَرِيرٍ كَخُذْرُوفِ الوَلِيدِ أَمَرَّهُ | تَتَابُعُ كَفَّيْهِ بِخَيْطٍ مُوَصَّلِ |

الدریر السریع - والخذروف لعبۃ تلعب بہا الصبیان وہی جلیدۃ مدورۃ فیہا خیطان موصولان کلما جذبہا الصبی باصابعہ دارت ولہا دوی یسمع او حصاۃ مثقوبۃ یجعل الصبی فیہا خیطا وتدیرہا علی راسہ فیصوت ویدیرہ وحدۃ الخیط والولید الصبی - والامرار احکام الفتل - ودریر نعت لمنجرد ترجمہ وہ عمدہ گھوڑا ایسا چالاک ہے اور ایسا چلاکا وے پھرتا ہے جیسے پھرکی کہ اسکو کسی لڑکے کے دونون ہاتھون نے بار بار گھمایا ہوا اور وہ آواز کرتی ہو یعنے ایساہی وہ بوقت تیز رفتاری کے فراٹے بھرتا ہے -

| | |
|---|---|
| لَهُ أَيْطَلَا ظَبْيٍ وَسَاقَا نَعَامَةٍ | وَإِرْخَاءُ سِرْحَانٍ وَتَقْرِيبُ تَتْفُلِ |

الایطل الخاصرۃ - والارخاء شدۃ العدو - والسرحان الذئب - والتقریب ضرب من العدو وہو ان یرفع یدیہ معاً ویضعہما معاً - والتتفل ولد الثعلب ترجمہ اُسکی دونون کوکین یعنے کمر مثل ہرن کے کمر کے پتلی اور ٹانگین مثل شتر مرغ کی ٹانگون کے سیدھی اور پر گوشت اور اُسکی تیز روی مانند تیز روی بھیڑیے کے اور اُسکا پویا مثل پوئے بچۂ روباہ کے ہے - ایک شعر مین چار تشبیہین جمع کی ہین -

| | |
|---|---|
| ضَلِيعٍ إِذَا اسْتَدْبَرْتَهُ سَدَّ فَرْجَهُ | بِضَافٍ فُوَيْقَ الأَرْضِ لَيْسَ بِأَعْزَلِ |

الضلیع الفرس التام الخلق الوسیع الصدر - والاستدبار الاتیان من جانب دبر الشئی - والفرج مابین فخذی الفرس من الفضاء - والضافی التام الکثیر ای بذنب ضاف - والفویق تصغیر فوق - والاعزل الذی یمیل عظم ذنبہ الی جانب وہو عیب ترجمہ وہ گھوڑا سب اعضا کا پورا درست فراخ سینہ ہے اور اُسکی دم دراز ہے کہ زمین سے کچھ ہی اونچی رہتی ہے اور ایسی کثیر اور انبوہ دار ہے کہ اگر اُسکو تو اُسکی پچھاڑی سے دیکھے تو وہ اپنی

